## (۹۸) درود شفاعت

یہ درود بھی دوسرے تمام درود پاک کی طرح حضور صلی اللہ علیہ وسلم کی شفاعت کے لیے بہت مجرب ہے لہٰذا جو شخص ہر نماز کے بعد اسے ۱۱ مرتبہ پڑھے اس کے لیے روز قیامت کو حضور صلی اللہ علیہ وسلم کی شفاعت واجب ہو جائے گی اس کے علاوہ اگر

کوئی اہل معرفت مقام بقا حاصل کرنے کے بعد اس درود پاک کو رات دن کثرت سے پڑھنا شروع کر دے تو اس کی ذات سے دوسروں کو فیض پہنچنا شروع ہو جائے گا۔ اگر کوئی شخص شب برات میں اس درود پاک کو اکیس ہزار مرتبہ پڑھے تو اس کے رزق میں اضافہ ہوگا۔ اور اگر کوئی شخص زیارت النبی صلی اللہ علیہ وسلم کے لیے اس درود پاک کو سوا لاکھ مرتبہ ۴۰ دن میں پڑھے تو وہ انشاء اللہ زیارت سے مشرف ہوگا۔

اَللّٰهُمَّ صَلِّ وَسَلِّمْ وَبَارِكْ عَلٰى حَبِيْبِكَ شَفِيْعِ

اے اللہ درود وسلام اور برکت بھیج اپنے حبیب شفیع المذنبین

الْمُذْنِبِيْنَ وَعَلٰى اٰلِهٖ وَاَصْحَابِهٖ اَجْمَعِيْنَ

پر اور آپ کی آل پر اور آپ کے تمام صحابہ پر